مساوات (i) اور (ii) کی رو سے، مثلث کی سب سے بڑی لمبائی کا مربع برابر ہے مثلث کی چھوٹی لمبائیوں کے مربعوں کے مجموعے کے، پس مثلث قائمۃ الزاویہ ہے۔

پس،

$$\cos\angle B = \frac{c}{a}$$

$$\cos\angle B = \frac{8cm}{17cm}$$

$$\cos\angle B = 0.4706$$

$$m\angle B = \cos^{-1} 0.4706$$

$$m\angle B = 61.9^\circ$$

2. $\Delta ABC$ میں $m\overline{BC}$ معلوم کریں جبکہ $m\overline{AB} = 5cm$، $m\overline{AC} = 4cm$ اور $m\angle A = 60^\circ$

[GUJ-I/II,BWP-I,RWP-I,FSD-I/II,MTN-I/II,SWL-II,SGD-II]

جواب: $\Delta ABC$ میں

$$\overline{AB} = 5cm$$

$$\overline{AC} = 4cm$$

$$m\angle A = 60^\circ$$

$$\overline{BC} = ?$$

$\Delta ACD$ میں

$$\cos 60^\circ = \frac{\overline{AD}}{\overline{AC}}$$

$$\frac{1}{2} = \frac{\overline{AD}}{4cm}$$

$$\frac{4cm}{2} = \overline{AD}$$

$$\overline{AD} = 2cm$$

مسئلہ نمبر 2 کی رو سے

$$(\overline{BC})^2 = (\overline{AC})^2 + (\overline{AB})^2 - 2(\overline{AB})(\overline{AD})$$

$$(\overline{BC})^2 = (4)^2 + (5)^2 - 2(5)(2)$$

$$(\overline{BC})^2 = 16 + 25 - 20$$

$$(\overline{BC})^2 = 21$$

طرفین کا جذر لینے سے $\overline{BC} = \sqrt{21} = 4.58$ cm

3. اگر $\Delta ABC$ میں $m\overline{AB} = 10cm$، $m\overline{BC} = 21cm$، $m\overline{AC} = 17cm$ ہو تو ضلع $\overline{BC}$ پر ظل $\overline{AB}$ کی لمبائی معلوم کریں۔

[RWP-II]

جواب: $\Delta ABC$ میں

$$\overline{AC} = 17cm$$

$$\overline{BC} = 21cm$$

$$\overline{AB} = 10cm$$

$$\overline{DC} = ?$$

مسئلہ نمبر 2 کی رو سے

$$(\overline{AB})^2 = (\overline{AC})^2 + (\overline{BC})^2 - 2(\overline{BC})(\overline{DC})$$

$$(10)^2 = (17)^2 + (21)^2 - 2(21)(\overline{DC})$$

$$100 = 289 + 441 - 42(\overline{DC})$$

$$100 = 730 - 42(\overline{DC})$$

$$100 - 730 = -42(\overline{DC})$$

$$-630 = -42(\overline{DC})$$

$$\frac{-630}{-42} = \overline{DC}$$

$$\overline{DC} = 15cm$$

## پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات
## معروضی سوالات
**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

4. منفرجہ زاویہ کی تعریف کیجیے۔

[LHR-I,SGD-I/II,MTN-I,DGK-I,BWP-I/II,SWL-II]

جواب: منفرجہ زاویہ: وہ زاویہ جو $90^\circ$ سے بڑا ہو منفرجہ زاویہ کہلاتا ہے۔

$135^\circ$ ایک منفرجہ زاویہ ہے۔

5. "قائمہ زاویہ" کی تعریف کیجیے۔

[GUJ-I/II,FSD-II,MTN-II,BWP-II,SWL-I]

جواب: قائمہ زاویہ: ایک زاویہ جو $90^\circ$ کے برابر ہو قائمہ زاویہ کہلاتا ہے۔

6. نقطے کا ظل یا سایہ سے کیا مراد ہے؟

[LHR-I/II,GUJ-I/II,RWP-I/II,FSD-I,SGD-I,MTN-I, DGK-I,BWP-I]

جواب: نقطے کا ظل: کسی نقطہ سے ایک دیے ہوئے قطعہ خط پر عمود کھینچا جائے تو پایۂ عمود کو نقطے کا ظل یا سایہ کہتے ہیں۔ اگر $\overline{CD} \perp \overline{AB}$ کھینچا جائے تو پایۂ عمود D کو نقطہ C کا ظل کہیں گے۔

7. صفری پیائش سے کیا مراد ہے؟

[LHR-II,GUJ-I/II,RWP-I,DGK-II,BWP-I,II]

جواب: صفری پیائش: دیے ہوئے قطعہ خط $\overline{CD}$ کا کسی دوسرے قطعہ خط $\overline{AB}$ پر ظل سے مراد $\overline{EF}$ ہے جو نقطہ E پایۂ عمود C اور نقطہ F پایۂ عمود D، کے درمیان ہوتا ہے۔ البتہ دیے ہوئے عمودی قطعہ خط $\overline{CD}$ کا ظل کسی دوسرے قطعہ خط $\overline{AB}$ پر اس کا ایک نقطہ E ہے جس کی پیائش صفر ہوتی ہے۔

8. حادہ زاویے کی تعریف کیجیے۔

[FSD-I,MTN-I/II,DGK-II,SWL-I/II]

جواب: حادہ زاویہ: وہ زاویہ جو $90^\circ$ سے کم ہو حادہ زاویہ کہلاتا ہے۔

9. سپلیمینٹری زاویے کی تعریف کریں اور شکل بھی بنائیں۔ [BWP-II]

جواب: سپلیمینٹری زاویے:

اگر زاویوں کا مجموعہ $180^\circ$ ہو تو وہ سپلیمینٹری زاویے کہلاتے ہیں۔ شکل میں $45^\circ$ اور $135^\circ$ کا مجموعہ $180^\circ$ ہے پس یہ سپلیمینٹری زاویے ہیں۔

10. مثلث کے اضلاع 3 cm، 4 cm اور 5 cm ہیں۔ کیا یہ حادۃ الزاویہ، منفرجۃ الزاویہ یا قائمۃ الزاویہ مثلث ہے۔ [FSD-I]

جواب: فرض کیا $a = 3cm$ ، $b = 4cm$ ، $c = 5cm$

مسئلہ فیثاغورث کی رو سے

$c^2 = a^2 + b^2$

$(5)^2 = (3)^2 + (4)^2$

$25 = 9 + 16$

$25 = 25$

پس، مثلث قائمۃ الزاویہ ہے۔

11. مثلث کے اضلاع 8 سم، 15 سم اور 17 سم ہیں۔ کیا حادۃ الزاویہ منفرجۃ الزاویہ یا قائمۃ الزاویہ مثلث ہے؟

[RWP-II,FSD-II]

جواب: فرض کیا $a = 8cm$ ، $b = 15cm$ ، $c = 17cm$

مسئلہ فیثاغورث کی رو سے

$c^2 = a^2 + b^2$

$(17)^2 = (8)^2 + (15)^2$

$289 = 64 + 225$

$289 = 289$

پس، مثلث قائمۃ الزاویہ ہے۔

12. اگر $\Delta ABC$ میں $a = 17cm$، $b = 15cm$ اور $c = 8cm$ ہو تو $m\angle A$ معلوم کریں۔

[LHR-I,FSD-I,SGD-I/II,SWL-II]

جواب: مثلث $\Delta ABC$ میں

$a = 17cm$

$b = 15cm$

$c = 8cm$

$m\angle A = ?$

مسئلہ فیثاغورث کی رو سے

$$(\overline{BC})^2 = (\overline{AC})^2 + (\overline{AB})^2$$

$a^2 = b^2 + c^2$

$(17)^2 = (15)^2 + (8)^2$

$289 = 225 + 64$

$289 = 289$

پس، $\Delta ABC$ ایک قائمۃ الزاویہ مثلث ہے اس لیے $m\angle A = 90^\circ$۔

13. کیا مثلث کے اضلاع 5 سم، 7 سم، 8 سم ایک قائمۃ الزاویہ مثلث بناتے ہیں۔

[MTN-II]

جواب: فرض کیا $a =$ 5 سم ، $b =$ 7 سم ، $c =$ 8 سم

مسئلہ فیثاغورث کی رو سے

$c^2 = a^2 + b^2$

$(8)^2 = (5)^2 + (7)^2$

$64 = 25 + 49$

$64 = 74$

جو کہ درست نہ ہے پس دی گئی اضلاع کی لمبائیاں قائمۃ الزاویہ مثلث کی نہیں ہیں۔

## تفصیلی سوالات

### مشق نمبر 8.2

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. مسئلہ نمبر2:
ثابت کریں کہ کسی مثلث میں حادہ زاویہ کے متقابل ضلع کا مربع باقی دو اضلاع کے مربعوں کے مجموعے سے کم دو چند مستطیلی رقبہ جو ان دو اضلاع میں سے ایک اور اس پر دوسرے کے ظل سے بنتا ہے، کے برابر ہوتا ہے۔ [RWP-I]

### متفرق مشق 8

**پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حصہ انشائیہ) مختصر سوالات کے جوابات**

**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

2. $\Delta ABC$ میں $m\overline{BC}$ معلوم کریں جبکہ $m\overline{AB} = 5cm$ اور $m\overline{AC} = 4cm$، $m\angle A = 60^\circ$
[FSD-I,DGK-I/II,BWP-I/II,SWL-I/II]

3. $\Delta ABC$ میں $m\overline{AB} = 10cm$، $m\overline{BC} = 21cm$ اور $m\overline{AC} = 17cm$ ہو تو $\overline{BC}$ پر $\overline{AC}$ کے ظل کی لمبائی معلوم کریں۔
[LHR-II,GUJ-I/II,FSD-II,MTN-I,BWP-II,SWL-I/II]

4. اگر $\Delta ABC$ میں $a = 17cm$، $b = 15cm$ اور $c = 8cm$ ہو تو $m\angle B$ معلوم کریں۔
[LHR-I,GUJ-II,FSD-I/II,SGD-I,DGK-I/II,BWP-II,SWL-I]

# 9 دائرے کا وتر

## معروضی سوالات

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. دائرے کے کسی نقطہ سے مرکز کو ملانے والا ـــــــــ کہلاتا ہے۔
[LHR-I,BWP-II,SGD-I,MTN-II]
(A) محیط (B) قطر
(C) رداسی قطعہ (D) احاطہ

2. دائرہ کتنے غیر خطی نقاط سے گزرتا ہے۔ [LHR-II]
(A) ایک (B) دو (C) چار (D) تین

3. مکمل دائرے کو تقسیم کیا جاتا ہے: [GUJ-I/II,SWL-I/II]
(A) $90^\circ$ (B) $180^\circ$
(C) $270^\circ$ (D) $360^\circ$

4. ایک ہی دائرے کے رداس ہیں۔
[DGK-I,RWP-I,FSD-I,MTN-I]
(A) تمام برابر (B) تمام غیر برابر
(C) قطر سے دوگنا (D) کسی بھی وتر سے آدھے

5. مستوی کے تمام نقاط کا سیٹ جو معین نقطہ سے برابر فاصلے پر ہوں کہلاتا ہے: [DGK-II]
(A) رداس (B) دائرہ
(C) محیط (D) قطر

6. دائرے کے مرکز سے گزرنے والا وتر کہلاتا ہے: [BWP-I,FSD-II,SGD-II]
(A) قطر (B) رداس
(C) محیط (D) خط قاطع

7. دائرے کے وتر کے عمودی ناصف ہمیشہ گزرتے ہیں ـــــــ سے: [RWP-II]
(A) رداس (B) محیط
(C) مرکز (D) قطر

**پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات معروضی سوالات**

**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

8. دائرے کا وہ رقبہ جو دو رداسوں اور ان کے متعلقہ قوس سے گھرا ہوا ہو کہلاتا ہے۔ [RWP-II,BWP-I]
(A) دائرے کا محیط (B) دائرے کا سیکٹر
(C) دائرے کا قطر (D) قطعہ دائرہ

9. دائرے کے کسی نقطے کا اس کے مرکز تک کا فاصلہ کہلاتا ہے: [LHR-I/II,FSD-I,DGK-II]
(A) قطر (B) وتر
(C) رداس (D) قوس

10. مثلث کو ظاہر کرنے کے لیے علامت ہے: [LHR-I/II,GUJ-I,SGD-II,MTN-I/II,SWL-II]
(A) $\angle$ (B) $\Delta$
(C) $\perp$ (D) $\sim$

**جوابات:**

| B | -5 | A | -4 | D | -3 | D | -2 | C | -1 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| B | -10 | C | -9 | B | -8 | C | -7 | A | -6 |

## مختصر سوالات

### متفرق مشق - 9

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. **قطعہ دائرہ کی تعریف کیجیے۔** [DGK-I]

**جواب: قطعہ دائرہ:** دائرے کا وہ خطہ جو اس کی قوس اور متعلقہ وتر نے گھیرا ہو قطعہ دائرہ کہلاتا ہے۔

شکل میں سیاہ خطہ صغیرہ قطعہ دائرہ جبکہ ترچھے قطعات خط سے ظاہر کیا گیا خطہ، کبیرہ قطعہ دائرہ ہے۔

**پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حصہ انشائیہ)**
**مختصر سوالات کے جوابات**

**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

2. **غیر ہم خط نقاط سے کیا مراد ہے؟** [RWP-II,DGK-I,BWP-II]

**جواب: غیر ہم خط نقاط:** وہ نقاط جو ایک ہی خط مستقیم پر واقع نہ ہوں غیر ہم خط نقاط کہلاتے ہیں۔
شکل میں نقاط P اور Q ایک ہی لائن 'm' پر واقع نہیں ہیں۔ پس نقاط P اور Q غیر ہم خط نقاط ہیں۔

3. **دائرے کی تعریف کیجیے۔**
[LHR-II,GUJ-II,RWP-I/II,FSD-I,BWP-II,SWL-II]

**جواب: دائرہ:** متحرک نقطہ P کا وہ راستہ جو ایک معین نقطہ O سے ہمیشہ یکساں فاصلے پر رہے دائرہ کہلاتا ہے۔

4. **دائرے کے سیکٹر کی تعریف کیجیے۔**
[LHR-I/II,RWP-I/II,MTN-I/II,BWP-II,SWL-I/II]

**جواب: دائرے کا سیکٹر:** دائرے کے دو رداسی قطعات اور ان کے متعلقہ قوس سے گھرا ہوا علاقہ دائرے کا سیکٹر کہلاتا ہے۔ دائرے کے رداسوں کا ایک جوڑا دائرہ کو دو سیکٹروں میں تقسیم کرتا ہے۔
شکل میں OABC دائرے کا صغیرہ سیکٹر جبکہ OADC دائرے کا کبیرہ سیکٹر ہے۔

5. **دائرے کے وتر سے کیا مراد ہے؟**
[LHR-I/II,GUJ-II,RWP-I/II,FSD-I,SGD-II,MTN-I]

**جواب: دائرے کا وتر:** قطعہ خط جو دائرے کے محیط پر موجود دو نقاط کو ملائے اور مرکز سے نہ گزرے دائرے کا وتر کہلاتا ہے۔

شکل میں $\overline{AB}$ ایک وتر ہے۔

6. **دائرے کی قوس کی تعریف کریں۔** [LHR-I/II,GUJ-I/II, RWP-II,FSD-II,SGD-I,MTN-II,DGK-I/II,SWL-II]

**جواب: دائرے کی قوس:** دائرے کے محیط کا ٹکڑا دائرے کی قوس کہلاتی ہے۔

شکل میں $\widehat{AB}$ دائرے کی قوس ہے۔

7. **ایک دائرے کے محیط کی تعریف کریں۔**
[LHR-I,LHR-II,GUJ-I,RWP-II,FSD-II,SGD-I,MTN-I, DGK-II,BWP-I,SWL-I/II]

**جواب: محیط:** کسی دائرے میں گھومنے والے نقطہ سے اسی نقطہ تک بننے والا راستہ محیط کہلاتا ہے۔

اگر دائرے کا رداس 'r' ہو تو اس کا محیط "$2\pi r$" ہوگا۔

8. **رداسی قطعہ کی تعریف کیجیے۔** [MTN-I]

**جواب: رداسی قطعہ:** دائرے کے محیط پر موجود کسی نقطہ اور دائرے کے مرکز تک کا فاصلہ دائرے کا رداس کہلاتا ہے جبکہ ان کو ملانے والے قطعہ خط کو رداسی قطعہ کہتے ہیں۔

شکل میں $\overline{OB}$ اور $\overline{OA}$ رداسی قطعہ ہیں۔

9. **اگر $r = 20cm$ اور $\pi = 3.1416$ ہو تو دائرہ کا محیط معلوم کیجیے۔** [MTN-II]

**جواب:**

$$r = 20cm$$
$$\pi = 3.1416$$
$$2\pi r = \text{دائرے کا محیط}$$
$$2 \times 3.1416 \times 20 = \text{دائرے کا محیط}$$
$$125.67\ cm = \text{دائرے کا محیط}$$

10. **ایک دائرہ میں صغیرہ قوس اور کبیرہ قوس میں فرق بیان کیجیے۔**
[LHR-II,GUJ-II,SGD-I,DGK-I,BWP-I]

**جواب: قوس کبیرہ:** ایسی قوس جو دائرے کے نصف محیط سے زیادہ ہو قوس کبیرہ کہلاتی ہے۔
**قوس صغیرہ:** ایسی قوس جو دائرے کے نصف محیط سے کم ہو قوس صغیرہ کہلاتی ہے۔

# 10 دائرے پر مماس

## معروضی سوالات

### ALP سالانہ پرچہ 2021ء

1. ایک دائرے کا صرف ایک ہی ------- ہوتا ہے۔
[LHR-I,SGD-II,SWL-II,RWP-II,FSD-I/II,DGK-II]
(A) خط قاطع (B) وتر (C) قطر (D) مرکز

2. ایک خط جس کے دائرے کے ساتھ دو نقاط مشترک ہوں کہتے ہیں۔
[LHR-II,RWP-I,MTN-I]
(A) دائرے کا sine (B) دائرے کا cosine
(C) دائرے کا tangent (D) دائرے کا secant

3. دائرے کے قطر کے سروں پر کھینچے گئے مماس آپس میں ------ ہوتے ہیں۔
[GUJ-I,DGK-I]
(A) متوازی (B) غیر متوازی
(C) ہم خط (D) عمود

4. ایک خط جس کا دائرے کے ساتھ صرف ایک ہی نقطہ مشترک ہو کہتے ہیں:
[GUJ-II,BWP-I/II]
(A) دائرے کا sine (B) دائرے کا cosine
(C) دائرے کا tangent (D) دائرے کا secant

5. ایک دائرے کے بیرونی نقطہ سے دو کھینچے گئے مماس لمبائی کے لحاظ سے ------ ہوتے ہیں:
[SGD-I,SWL-I]
(A) نصف (B) برابر
(C) دوگنا (D) تین گنا

### پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات
### معروضی سوالات
**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

6. ایک خطِ مماس دائرے کو.................کاٹتا ہے۔
[MTN-II]
(A) تین نقاط (B) دو نقاط
(C) ایک نقطہ پر (D) کوئی نہیں

7. دی گئی شکل میں نصف دائرے کا احاطہ ہوگا۔ اگر:
A O B
$\pi \cong 3.1416, m\overline{OA} = 20cm$
[RWP-I]
(A) 31.42cm (B) 62.832cm
(C) 125.65cm (D) 188.50cm

A B C O

شکل میں $\overparen{AB}$ قوس صغیرہ جبکہ $\overparen{ACB}$ قوس کبیرہ ہے۔

11. ہم خط نقاط کی تعریف کریں۔
[LHR-I,RWP-I,MTN-I/II,BWP-II]
جواب: **ہم خط نقاط:** وہ نقاط جو ایک ہی خط مستقیم پر واقع ہوں ہم خط نقاط کہلاتے ہیں۔
شکل میں نقاط A اور B ایک ہی لائن 'm' پر واقع ہیں۔ پس نقاط A اور B ہم خط نقاط ہیں۔
A B m

12. دائرے کے قطر کی تعریف کیجیے۔ [LHR-I,GUJ-I,SGD-II,MTN-II]
جواب: **دائرے کا قطر:** قطعہ خط جو دائرے کے محیط پر موجود دو نقاط کو ملائے اور مرکز سے گزرے دائرے کا قطر کہلاتا ہے۔ شکل میں $\overline{AB}$ دائرے کا قطر ہے۔
A O B

13. دائرے کا اندرونہ اور بیرونہ میں فرق بیان کیجیے۔
[FSD-I/II,SGD-I/II,DGK-II,BWP-I/II]
جواب: **دائرے کا اندرونہ اور دائرے کا بیرونہ:** دائرے کے محیط کا اندرونی علاقہ دائرے کا اندرونہ جبکہ محیط کا بیرونی علاقہ دائرے کا بیرونہ کہلاتا ہے۔

14. دائرے کے رداس کی تعریف کیجیے۔ [LHR-II]
جواب: **دائرے کا رداس:** دائرے کے مرکز سے محیط کے کسی نقطہ تک کا فاصلہ رداس کہلاتا ہے۔
شکل میں
O A
$m\overline{OA}$ = دائرے کا رداس

## تفصیلی سوالات

### مشق نمبر 9

### ALP سالانہ پرچہ 2021ء

1. **مسئلہ نمبر 2:** ثابت کریں کہ دائرے کے مرکز سے کسی وتر (جو قطر نہ ہو) کی تنصیف کرنے والا قطعہ خط، وتر پر عمود ہوتا ہے۔
[LHR-I/II,MTN-I/II,RWP-I]

2. **مسئلہ نمبر 4:** ثابت کریں کہ اگر دائرے کے دو وتر متماثل ہوں تو مرکز سے مساوی الفاصلہ ہوں گے۔
[DGK-I,BWP-I,FSD-I,SWL-I,SGD-II]

8. دو بیرونی طور پر مس کرنے والے مساوی دائروں کے مراکز کا فاصلہ ہوتا ہے۔
[GUJ-II,DGK-II,BWP-II]

(A) صفر لمبائی (B) دائرے کا رداس
(C) دائرے کا قطر (D) دائرے کے قطر کا دوگنا

جوابات :

| -1 | D | -2 | D | -3 | A | -4 | C | -5 | B |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| -6 | C | -7 | B | -8 | C | | | | |

## مختصر سوالات

### مشق نمبر - 10.1

پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حل شدہ)
مختصر سوالات کے جوابات
2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020

1. دائرہ کے نقطہ تماس سے کیا مراد ہے۔ [DGK-II]

جواب: نقطہ تماس: دائرے کا مماس دائرے کے محیط کو جس نقطہ پر مس کرتا ہے نقطہ تماس کہلاتا ہے۔
شکل میں 'C' نقطہ تماس ہے۔

2. مماس کی لمبائی کی تعریف کیجیے۔
[LHR-I,GUJ-I/II,RWP-I,MTN-I,DGK-I/II,BWP-I,SWL-I]

جواب: مماس کی لمبائی: دائرے کے کسی بیرونی نقطہ سے نقطہ تماس تک کی لمبائی مماس کی لمبائی کہلاتی ہے۔
شکل میں $\overline{AB}$ مماس کی لمبائی ہے۔

3. دائرے کا مماس کی تعریف کیجیے۔ [GUJ-I,RWP-I,FSD-II,
SGD-I,MTN-I/II,DGK-II,BWP-I/II,SWL-I/II]

جواب: دائرے کا مماس: ایک ایسا خط مستقیم جو دائرے کے محیط کو صرف ایک نقطہ پر مس کرے دائرے کا مماس کہلاتا ہے۔
شکل میں خط $\overleftrightarrow{AB}$ دائرے کا مماس ہے۔

4. قاطع خط کی تعریف کیجیے۔ [LHR-I/II,GUJ-II,RWP-II,
SGD-I,FSD-I/II,SGD-I/II,MTN-II,DGK-I,SWL-II]

جواب: قاطع خط: ایک ایسا خط مستقیم جو دائرے کے محیط کو دو نقاط پر قطع کرے، دائرے کا خط قاطع خط کہلاتا ہے۔
شکل میں خط $\overleftrightarrow{AB}$ قاطع خط ہے۔

## تفصیلی سوالات

### مشق نمبر 10

ALP سالانہ پرچہ 2021ء

1. مسئلہ نمبر3: ثابت کریں کہ کسی بیرونی نقطہ سے دائرے کے دونوں مماس لمبائی میں برابر ہوتے ہیں۔
[LHR-II,FSD-I/II,GUJ-I,SWL-II]

2. مسئلہ نمبر1: ثابت کریں کہ اگر دائرے کا رداسی قطعہ خط اس کو کسی نقطہ پر ملے اور اس نقطہ پر عمود کھینچا جائے تو وہ عمود دائرے کا مماس ہوتا ہے۔
[GUJ-I,BWP-I,MTN-I/II]

# 11 وتر اور قوسیں

## معروضی سوالات

ALP سالانہ پرچہ 2021ء

1. ایک دائرے میں دو غیر متماثل مرکزی زاویوں کے سامنے والی قوسیں ------ ہوتی ہیں:
[LHR-I,DGK-I,GUJ-I,SWL-II]

(A) متوازی (B) عمود
(C) متماثل (D) غیر متماثل

2. دائرے کے نصف محیط کا مرکزی زاویہ ------ ہوتا ہے۔
[LHR-II,RWP-I,MTN-II]

(A) 90° (B) 180°
(C) 270° (D) 360°

3. ایک دائرے میں وتر اور رداس کی لمبائیاں برابر ہیں۔ وتر سے بننے والا مرکزی زاویہ ------ ہوگا:
[GUJ-II,SGD-II]

(A) 60° (B) 45° (C) 30° (D) 75°

4. ایک قوس کا مرکزی زاویہ 40° ہے اس کے متعلقہ وتر کا مرکزی زاویہ ______ ہوتا ہے۔ [DGK-II,FSD-II]

(A) 20° (B) 40°
(C) 60° (D) 80°

5. ایک 4 سم لمبائی والا وتر مرکز پر 60° کا زاویہ بناتا ہے، دائرے کا رداس ______ ہوگا۔
[BWP-I,RWP-II,FSD-I,SGD-I,MTN-I]

(A) 1cm (B) 2cm
(C) 3cm (D) 4cm

6. دو متماثل مرکزی زاویے جن دو وتروں سے بنتے ہیں وہ آپس میں ______ ہوں گے۔ [BWP-II]

(A) متماثل (B) غیر متماثل
(C) متراکب (D) متوازی

7. ایک قوس کا مرکزی زاویہ 60° ہے اس کے وتر کا مرکزی زاویہ ______ ہوگا۔ [SWL-I]

(A) 20° (B) 40°
(C) 60° (D) 80°

پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات
معروضی سوالات
2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020

8. ایک دائرے کی دو متماثل قوسوں میں سے ایک قوس کا مرکزی زاویہ 30° ہو تو دوسری کا مرکزی زاویہ ______ ہوتا ہے۔
[GUJ-I,FSD-I]

(A) 15° (B) 30°
(C) 45° (D) 60°

9. اگر دائرے کا وتر مرکزی زاویہ 180° بنائے تو وتر کی لمبائی ہوگی۔
[RWP-II,MTN-II]

(A) رداس سے کم (B) رداس کے برابر
(C) رداس کا دوگنا (D) رداس کا تین گنا

10. اگر ایک دائرے کا وتر مرکزی زاویہ 60° بناتا ہے۔ تب وتر اور رداس کی لمبائیاں آپس میں ______ ہوتی ہیں۔
[RWP-I,DGK-II]

(A) برابر (B) غیر برابر
(C) متوازی (D) عمود

جوابات :

| -1 | D | -2 | B | -3 | A | -4 | B | -5 | D |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| -6 | A | -7 | C | -8 | B | -9 | C | -10 | A |

**مشق نمبر 11**

ALP سالانہ پرچہ 2021ء

1. مسئلہ نمبر 4: ثابت کریں کہ دو متماثل دائروں یا ایک دائرہ میں اگر دو مرکزی زاویے مقدار میں برابر ہوں تو ان زاویوں کو بنانے والے وتر لمبائی میں برابر ہوتے ہیں۔ [LHR-I,SGD-II,SWL-II]

2. مسئلہ نمبر 1: ثابت کریں کہ دو متماثل دائروں یا ایک ہی دائرہ میں اگر دو قوسیں متماثل ہوں تو اُن کے وتر لمبائی میں برابر ہوتے ہیں۔
[GUJ-II,BWP-II,RWP-II,DGK-II,SGD-I]

## مختصر سوالات

پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حسابی)
مختصر سوالات کے جوابات
2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020

1. سائیکلک چوکور کی تعریف کیجیے۔ [LHR-II,GUJ-II,
RWP-I,FSD-I/II,SGD-I/II,MTN-II,DGK-II,BWP-II,SWL-II]

جواب: سائیکلک چوکور: وہ چوکور، سائیکلک کہلاتی ہے جس کے چاروں راسوں سے دائرہ کھینچا جا سکتا ہے۔

2. محاصر زاویہ کی تعریف کیجیے۔ [LHR-II,GUJ-I,RWP-II,
FSD-I,SGD-I/II,MTN-I,DGK-I/II,BWP-I,SWL-I]

جواب: محاصر زاویہ: دائرے کے کوئی سے دو وتر جو محیط پر مشترک نقطہ پر ملیں ان سے بننے والا زاویہ محاصر زاویہ کہلاتا ہے۔

شکل میں $\overline{AB}$ اور $\overline{BC}$ دو وتر ہیں پس $m\angle ABC$ ایک محاصر زاویہ ہے۔

3. مرکزی زاویہ کی تعریف کیجیے۔
[LHR-I,GUJ-I/II,FSD-I,DGK-I/II,SGD-I,SWL-II]

جواب: مرکزی زاویہ: مرکزی زاویہ دائرے کے مرکز پر دو راسوں اور ایک قوس سے بنتا ہے۔

شکل میں $\overline{OA}$ اور $\overline{OB}$ دائرے کے دو رداس ہیں تو $m\angle AOB$ ایک مرکزی زاویہ ہے۔

## تفصیلی سوالات

### مشق نمبر 12

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. مسئلہ نمبر 1: ثابت کریں کہ کسی دائرے میں قوس صغیرہ سے بننے والا مرکزی زاویہ مقدار میں اپنی متعلقہ کبیرہ کے محصور زاویے سے دوگنا ہوتا ہے۔ [GUJ-I/II,FSD-II]
2. مسئلہ نمبر 2: ثابت کریں کہ زاویے جو ایک ہی قطعہ دائرہ میں واقع ہوں، باہم برابر ہوتے ہیں۔ [DGK-II,BWP-II,RWP-II,SGD-I,SWL-II]

# 13 عملی جیومیٹری۔ دائرے

## معروضی سوالات

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. ایک دائرے کا حصہ جو ایک قوس اور دو رداسوں کے درمیان ہو کہلاتا ہے۔ [LHR-I,FSD-II]
(A) قطاع دائرہ یا سیکٹر (B) قطعہ (C) وتر (D) عمود
2. ایک دائرے کے قطر کی لمبائی دائرے کے رداس کے کتنے گنا ہوتی ہے: [LHR-II]
(A) 4 گنا (B) 3 گنا (C) 2 گنا (D) 1 گنا
3. نصف دائرے میں محصور زاویہ ہوتا ہے: [GUJ-I,RWP-I,SWL-I,DGK-I/II]
(A) $\frac{\pi}{2}$ (B) $\frac{\pi}{3}$ (C) $\frac{\pi}{4}$ (D) $\frac{\pi}{5}$
4. دائرے کو قطع کرتا خط کہلاتا ہے: [GUJ-II,BWP-I]
(A) مماس (B) وتر (C) خط قاطع (D) قطر
5. ایک مسدس کے بیرونی زاویے کی مقدار ہوتی ہے۔ [BWP-II,SGD-I]
(A) $\frac{\pi}{3}$ (B) $\frac{\pi}{2}$ (C) $\frac{\pi}{6}$ (D) $\frac{3\pi}{4}$
6. دائرے جو تین مشترک نقاط رکھتے ہوں: [RWP-II]
(A) متراکب ہونا (B) ہم خطی (C) منطبق نہ ہونا (D) کوئی نہیں
7. دائرے کا محیط کہلاتا ہے۔ [FSD-I,SWL-II,MTN-I]
(A) وتر (B) قطعہ (C) سرحد (D) قطر
8. دو مس کرتے ہوئے دائروں کے کتنے مشترک مماس بنائے جا سکتے ہیں: [SGD-II]
(A) 2 (B) 1 (C) 4 (D) 3
9. ایک منتظم مثمن کے بیرونی زاویوں کی مقدار ہوتی ہے: [MTN-II]
(A) $\frac{\pi}{10}$ (B) $\frac{\pi}{6}$ (C) $\frac{\pi}{8}$ (D) $\frac{\pi}{4}$

### پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات
### معروضی سوالات
**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

10. دو غیر متقاطع دائروں کے کتنے مشترک مماس کھینچے جا سکتے ہیں: [LHR-I,FSD-I/II,DGK-I/II]
(A) 2 (B) 3 (C) 4 (D) 1
11. جب دو دائرے ایک دوسرے کو مس کرتے ہوں تو ان کے مراکز اور ملنے والا نقطہ ہوتے ہیں۔ [SGD-I,MTN-I]
(A) منطبق (B) غیر ہم خطی (C) ہم خطی (D) متراکب
12. دائرے کا مماس اور رداس کا ایک دوسرے ------- ہوتے ہیں: [LHR-I,SGD-I]
(A) کے متوازی (B) پر عمود نہیں (C) پر عمود (D) کے متوازی نہیں
13. دائرے کے قطر کے سروں پر کھینچے گئے مماس آپس میں ------ ہیں۔ [LHR-II,SGD-I,BWP-I]
(A) متوازی (B) غیر متوازی (C) ہم خط (D) عمود
14. دائرے کے باہر نقطہ سے کتنے مماس کھینچے جا سکتے ہیں؟ [RWP-I/II,DGK-II,BWP-I]
(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار
15. اگر دو دائروں کے مراکز کے درمیان فاصلہ رداسوں کے مجموعہ کے برابر ہو تو دائرے ہوں گے: [FSD-I]
(A) قطع کرتے ہیں (B) بیرونی طور مس کرتے ہیں (C) قطع نہیں کرتے (D) اندرونی طور پر مس کرتے ہیں
16. دو دائروں پر دو معکوس مماس کی لمبائیاں ہوتی ہیں۔ [MNT-II]
(A) برابر (B) متراکب (C) غیر برابر (D) صفر

17. اگر محصور مرکز اور محاصر مرکز منطبق ہوں تو مثلث ہوتی ہے۔

[GUJ-II,SWL-I]

(A) مساوی الساقین (B) قائمۃ الزاویہ مثلث

(C) مساوی الاضلاع (D) مختلف الاضلاع

18. اگر دو دائرے ایک دوسرے کو بیرونی طور پر چھوتے ہوں تو ان کے مراکز کا درمیانی فاصلہ برابر ہوتا ہے۔

[RWP-II,BWP-I,GUJ-I]

(A) رداسوں کا فرق (B) رداسوں کا مجموعہ

(C) رداسوں کا حاصل ضرب (D) ان میں سے کوئی نہیں

**جوابات :**

| -1 | A | -2 | C | -3 | A | -4 | C | -5 | A |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| -6 | A | -7 | C | -8 | D | -9 | D | -10 | C |
| -11 | C | -12 | C | -13 | A | -14 | B | -15 | B |
| -16 | A | -17 | C | -18 | B | | | | |

## مختصر سوالات

### مشق نمبر - 13.1

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

1. کسی لمبائی کی ایک قوس کو چار برابر حصوں میں تقسیم کریں۔

[LHR-I/II,SWL-I,DGK-II,RWP-II,SGD-II,MTN-II]

جواب:

مطلوب: کسی لمبائی کی ایک قوس کو چار برابر حصوں میں تقسیم کرنا

عمل:

(i) $\overparen{AQB}$ ایک قوس کھینچی۔

(ii) A کو B سے ملایا اور $\overline{AB}$ کا عمودی ناصف کھینچا۔

(iii) A کو Q اور Q کو B سے ملایا۔

(iv) $\overline{AQ}$ اور $\overline{QB}$ کے عمودی ناصف کھینچے۔

(v) قوس AQB کو P، Q، R چار برابر حصوں میں تقسیم کرتے ہیں۔

2. کسی لمبائی کی ایک قوس کو دو برابر حصوں میں تقسیم کریں۔

[RWP-I,FSD-I,MTN-I,GUJ-I/II,BWP-I/II]

جواب: مطلوب: کسی لمبائی کی ایک قوس کو دو برابر حصوں میں تقسیم کرنا۔

عمل: (i) قوس $\overparen{AB}$ کھینچی۔

(ii) نقطہ A کو B سے ملایا۔

(iii) $\overline{AB}$ کا عمودی ناصف $\overleftrightarrow{CD}$ کھینچا۔

(iv) عمودی ناصف $\overleftrightarrow{CD}$ قوس $\overparen{AB}$ کو نقطہ E پر قطع کرتا ہے۔

(v) $\overparen{AE} = \overparen{BE}$

**پنجاب بھر کے سالانہ پرچہ جات (حصہ انشائیہ) مختصر سوالات کے جوابات**

**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

3. ایک قوس کے وتروں PQ اور QR کے دو عمودی ناصف کھینچیں۔ نقاط P، Q اور R سے گزرتا ہوا دائرہ بنائیں۔

[SGD-I,SWL-II]

جواب: عمل:

(i) $\overparen{PQR}$ ایک قوس کھینچی۔

(ii) $\overline{PQ}$ کا عمودی ناصف $\overleftrightarrow{AB}$ کھینچا۔

(iii) $\overline{QR}$ کا عمودی ناصف $\overleftrightarrow{CD}$ کھینچا۔

(iv) $\overleftrightarrow{AB}$ اور $\overleftrightarrow{CD}$ ایک دوسرے کو نقطہ 'O' پر قطع کرتے ہیں۔

(v) نقطہ 'O' کو مرکز مان کر رداس $m\overline{OP} = m\overline{OQ} = m\overline{OR}$ کے برابر پرکار کھول کر دائرہ لگایا جو نقاط P، Q اور R میں سے گزرتا ہے۔

## متفرق مشق - 13

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

**4. ایک منتظم مخمس کے ضلع کی لمبائی 5 سم ہے اس کا احاطہ کیا ہے۔**
[BWP-II]

جواب: منتظم مخمس کے ضلع کی لمبائی = 5 سم
اضلاع کی تعداد = 5
پس، احاطہ = 5 سم × 5
احاطہ = 25 سم

**5. n-ضلعی کثیرالاضلاع کے اندر موجود زاویہ معلوم کرنے کا کلیہ کیا ہے؟**
[FSD-II]

جواب: n-ضلعی کثیرالاضلاع کے اندر موجود زاویہ معلوم کرنے کا کلیہ $\frac{360°}{n}$ ہے۔

**پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حصہ انشائیہ) مختصر سوالات کے جوابات**
**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

**6. جانبی دائرہ کی تعریف کیجیے۔**
[LHR-I,GUJ-II,RWP-I,SGD-II,MTN-I,DGK-I/II]

جواب: جانبی دائرہ: دائرہ جو کسی مثلث کے ایک ضلع کو بیرونی اور باقی دو بڑھے ہوئے اضلاع کو اندرونی طور پر مَس کرے۔ جانبی دائرہ (ای دائرہ) کہلاتا ہے۔ ای دائرے کا مرکز ای مرکز اور اس کا رداس ای رداس کہلاتا ہے۔

**7. محاصر دائرہ کی تعریف کیجیے۔**
[LHR-I/II,GUJ-I,FSD-II,SGD-II,MTN-II,DGK-I/II,BWP-II,SWL-II]

جواب: محاصر دائرہ: مثلث کے راسوں سے گزرنے والا دائرہ محاصر دائرہ کہلاتا ہے۔ اس کے مرکز کو محاصر مرکز اور رداس کو محاصر رداس کہتے ہیں۔

**8. محصور دائرہ کی تعریف کیجیے۔**
[GUJ-I,RWP-II,FSD-II,SGD-I/II,MTN-I,DGK-II,BWP-I/II,SWL-II]

جواب: محصور دائرہ: مثلث کے تینوں اضلاع کو اندرونی طور پر مَس کرنے والا دائرہ، محصور دائرہ کہلاتا ہے۔ اس کے مرکز کو محصور مرکز اور رداس کو محصور رداس کہتے ہیں۔

**9. احاطہ کی تعریف کیجیے۔**
[GUJ-II,FSD-I/II,MTN-II,DGK-II,BWP-II]

جواب: احاطہ: جیومیٹری کی کسی شکل کے تمام اضلاع کی لمبائیوں کا مجموعہ احاطہ کہلاتا ہے۔

**10. ریگولر کثیرالاضلاع کی تعریف کریں۔**
[GUJ-I,RWP-I,FSD-I,SGD-I,BWP-II]

جواب: ریگولر کثیرالاضلاع: ایسی کثیرالاضلاع جس کے تمام اضلاع اور زاویے برابر ہوں ریگولر کثیرالاضلاع کہلاتی ہے۔

**11. ایک منتظم مثمن کے ضلع کی لمبائی 3 سم ہے اس کا احاطہ معلوم کریں۔**
[LHR-I,FSD-II,MTN-I,SWL-I]

جواب: مثمن کے ضلع کی لمبائی = 3 سم
مثمن کے اضلاع کی تعداد = 8
تو مثمن کا احاطہ = 3 سم × 8
= 24 سم

## تفصیلی سوالات

### مشق نمبر 13.2

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

**1. مساوی الاضلاع مثلث ABC کا محاصر دائرہ بنائیں جب کہ اس کے ہر ضلع کی لمبائی 4 سم ہو۔**
[GUJ-I,SWL-II,DGK-I,MTN-I]

**2. مساوی الاضلاع مثلث ABC کا محاصر دائرہ بنائیں جب کہ اس کے ہر ضلع کی لمبائی 5 سم ہو۔**
[BWP-II,SWL-I]

### مشق نمبر 13.3

**ALP سالانہ پرچہ 2021ء**

**3. دائرہ کھینچیے جو دیے گئے زاویے کے دونوں بازوؤں کو چھوئے۔ 45°**
[LHR-I,FSD-I]

**4. 2.4 سم رداس والے دو مساوی دائرے کھینچیے اگر ان کے مراکز کا درمیانی فاصلہ 6 سم ہو تو ان کے معکوس مماس کھینچیے۔**
[LHR-II]

**5. دو مس کرتے ہوئے دائروں کے رداس 2.5 سم اور 3.5 سم ہیں۔ ان کے دو مشترک مماس کھینچیں۔**
[GUJ-II,FSD-II,MTN-II,DGK-II]

**پنجاب بھر کے سالانہ بورڈ پرچہ جات (حصہ انشائیہ) تفصیلی سوالات**
**2014, 2015, 2016, 2017, 2018, 2019, 2020**

**6. دائرہ کھینچیے جو دیے گئے زاویے کے دونوں بازوؤں کو چھوئے۔ 60°**
[BWP-I,SGD-I/II,RWP-II]

**7. 2.4 سم رداس والے دو مساوی دائرے کھینچیں۔ اگر ان کے مراکز کا درمیانی فاصلہ 4 سم ہو تو ان کے معکوس مماس کھینچیں۔**
[RWP-I]

**8. دو قطع کرتے ہوئے دائروں کے رداس 3 سم اور 4 سم ہیں۔ ان کے دو مشترک مماس کھینچیں۔**
[SGD-I]

بورڈ آف انٹرمیڈیٹ اینڈ سیکنڈری ایجوکیشن پنجاب کے نئے امتحانی نظام،
پنجاب کریکولم اور ٹیکسٹ بک بورڈ کے طریقہ امتحان اور تعلیمی کیلنڈر کے عین مطابق۔

# غزالی

# 10th

## اپ ٹو ڈیٹ اینڈ گیس پیپرز

(سائنس گروپ)

# ریاضی

## سیلف ٹیسٹ سسٹم

چیپٹر وائز

ہاف بک

فل بک

# چیپٹر وائز سیلف ٹیسٹ 1

باب نمبر: 1، 2

وقت: 20 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 15

1:1- دو درجی مساوات کو حل کرنے کے طریقے ہیں۔
(A) 1 (B) 2 (C) 3 (D) 4

2- مساوات $2x^4 - 3x^3 + 7x^2 - 3x + 2 = 0$ کہلاتی ہے ایک:
(A) معکوس مساوات (B) جذری مساوات (C) قوت نمائی مساوات (D) کوئی نہیں

3- دو درجی مساوات کی معیاری شکل ہے۔
(A) $bx + c = 0, (b \neq 0)$ (B) $ax^2 + bx + c = 0, (a \neq 0)$
(C) $ax^2 = bx, (a \neq 0)$ (D) $ax^2 = 0, (a \neq 0)$

4- $x^2 - 15x + 56$ کے دو یک درجی فیکٹرز ہیں:
(A) $(x-7)$ اور $(x+8)$ (B) $(x+7)$ اور $(x-8)$ (C) $(x-7)$ اور $(x-8)$ (D) $(x+7)$ اور $(x+8)$

5- مساوات $3^x + 3^{2-x} + 6 = 0$ کی قسم ہے ایک:
(A) قوت نمائی مساوات (B) معکوس مساوات (C) جذری مساوات (D) دو درجی مساوات

6- دو درجی معیاری مساوات $ax^2 + bx + c = 0$ میں رقموں کی تعداد ہے:
(A) 1 (B) 2 (C) 3 (D) 4

7- مساوات $x^2 - 9 = 0$ کا حل سیٹ ہے:
(A) $\{9\}$ (B) $\{3\}$ (C) $\{\pm 3\}$ (D) $\{9,3\}$

8- $-1$ کے جذر المکعب ہیں۔
(A) $-1, -\omega, -\omega^2$ (B) $-1, \omega, -\omega^2$ (C) $-1, -\omega, \omega^2$ (D) $1, -\omega, -\omega^2$

9- مساوات $ax^2 + bx + c = 0$ کے روٹس کی اقسام کو کہا جاتا ہے۔
(A) روٹس کا مجموعہ (B) روٹس کا حاصل ضرب (C) ترکیبی تقسیم (D) فرق کنندہ

10- اکائی کے جذر المکعب کا حاصل ضرب ہے:
(A) 0 (B) 1 (C) $-1$ (D) 3

11- اگر $\alpha$ ، $\beta$ مساوات $7x^2 - x + 4 = 0$ کے روٹس ہوں تو $\alpha\beta$ برابر ہے۔
(A) $-\frac{1}{7}$ (B) $\frac{4}{7}$ (C) $\frac{7}{4}$ (D) $-\frac{4}{7}$

12- مساوات $ax^2 + bx + c = 0$ کا فرق کنندہ ہوتا ہے:
(A) $b^2 - 4ac$ (B) $b^2 + 4ac$ (C) $-b^2 + 4ac$ (D) $-b^2 - 4ac$

13- مساوات $4x^2 - 4x + 1 = 0$ کے روٹس ہیں۔
(A) برابر، حقیقی (B) نابرابر، حقیقی (C) غیر حقیقی (D) غیر ناطق

14- اگر $\alpha$ ، $\beta$ مساوات $3x^2 + 5x - 2 = 0$ کے روٹس ہوں تو $\alpha + \beta$ برابر ہے:
(A) $\frac{5}{3}$ (B) $\frac{3}{5}$ (C) $-\frac{5}{3}$ (D) $-\frac{2}{3}$

15- $\alpha^2 + \beta^2$ برابر ہے۔
(A) $\alpha^2 - \beta^2$ (B) $\frac{1}{\alpha^2} + \frac{1}{\beta^2}$ (C) $(\alpha + \beta)^2 - 2\alpha\beta$ (D) $\alpha + \beta$

| وقت: 2 گھنٹہ 10 منٹ | ریاضی (حصہ اوّل - انشائیہ طرز) | کل نمبر: 60 |
|---|---|---|

**2- کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) قوت نمائی مساوات کی تعریف کیجیے۔
(ii) مساوات کو معیاری فارم میں لکھیں۔ $\frac{x+4}{x-2} - \frac{x-2}{x} + 4 = 0$
(iii) معکوس مساوات کی تعریف کیجیے۔
(iv) حل کریں۔ $\left(2x - \frac{1}{2}\right)^2 = \frac{9}{4}$
(v) مساوات $\frac{1}{x-4} + \frac{1}{x+4} = 3$ کو معیاری شکل میں لکھیے۔
(vi) بذریعہ تجزی حل کریں۔ $5x^2 = 15x$
(vii) جذری مساوات کی تعریف کیجیے۔
(viii) دو درجی مساوات $\frac{x+1}{x} + \frac{x}{x+1} = 6$ کو معیاری شکل میں لکھیے۔
(ix) $x^2 - 11x = 152$ کو بذریعہ تجزی حل کیجیے۔

**3- کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) درج ذیل مساوات کو معیاری شکل میں لکھیے اور پیور دو درجی مساوات کی نشاندہی کریں: $(x+7)(x-3) = -7$
(ii) بذریعہ تجزی حل کیجیے: $3y^2 = y(y-5)$
(iii) بذریعہ تجزی حل کیجیے: $x^2 - x - 20 = 0$
(iv) مندرجہ ذیل مساوات کو دو درجی فارمولا کے استعمال سے حل کیجیے۔ $2 - x^2 = 7x$
(v) حل کریں۔ $x^2 + 2x - 2 = 0$
(vi) حل کریں۔ $\sqrt{3x + 18} = x$
(vii) دو درجی مساوات $4x^2 - 7x - 2 = 0$ کا فرق کنندہ معلوم کیجیے۔
(viii) اکائی کے غیر حقیقی جذر المکعب کا حاصل ضرب معلوم کیجیے۔
(ix) مساوات $2x^2 - 7x + 3 = 0$ کے روٹس کی اقسام پر بحث کیجیے۔

**4- کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) $\omega^2$ کی قیمت معلوم کریں اگر: $\omega = \frac{-1 + \sqrt{-3}}{2}$
(ii) حل کریں: $\left(1 - \omega + \omega^2\right)^6$
(iii) $1 + \omega^{38} + \omega^{37}$ کی قیمت معلوم کیجیے۔
(iv) مساوات کے روٹس کی اقسام پر بحث کیجیے: $x^2 + 6x - 1 = 0$
(v) ثابت کریں کہ اکائی کے تمام جذر المکعب کا مجموعہ صفر ہوتا ہے۔
(vi) مندرجہ ذیل دو درجی مساوات کے روٹس کی اقسام معلوم کریں: $3x^2 + 7x - 13 = 0$
(vii) فرق کنندہ معلوم کیجیے: $x^2 - 5x + 5 = 0$
(viii) قیمت معلوم کیجیے: $\left(1 - 3\omega - 3\omega^2\right)^5$
(ix) $\omega^{-13} + \omega^{-17}$ کی قیمت معلوم کیجیے۔

## (حصہ دوم)

**نوٹ:** کوئی سے تین سوالات حل کریں۔ لیکن سوال نمبر 9 لازمی ہے۔ $(8 \times 3 = 24)$

5- (ا) مندرجہ ذیل مساوات کو تکمیل مربع سے حل کیجیے۔ $3x^2 + 7x = 0$

(ب) مساوات کو دو درجی فارمولا کے استعمال سے حل کیجیے۔ $\frac{3}{x-6} - \frac{4}{x-5} = 1$

6- (ا) بذریعہ تجزی حل کیجیے: $\frac{x+1}{x} + \frac{x}{x+1} = \frac{25}{12}$

(ب) مندرجہ ذیل مساوات کو تکمیل مربع سے حل کیجیے۔ $7x^2 + 2x - 1 = 0$

7- (ا) ثابت کیجیے کہ $x^3 + y^3 + z^3 - 3xyz = (x+y+z)\left(x + \omega y + \omega^2 z\right)\left(x + \omega^2 y + \omega z\right)$

(ب) k کی کس قیمت کے لیے دیا ہوا جملہ $k^2x^2 + 2(k+1)x + 4$ مکمل مربع ہے۔

8- (ا) m کی قیمت معلوم کیجیے اگر مساوات $x^2 + 7x + 3m - 5 = 0$ کے روٹس تعلق $3\alpha - 2\beta = 4$ کو ثابت کریں۔

(ب) بذریعہ ترکیبی تقسیم حل کیجیے اگر '1' اور '3' مساوات $x^4 - 10x^2 + 9 = 0$ کے روٹس ہوں۔

9- مندرجہ ذیل مساوات کو حل کریں: $\sqrt{4a + x} - \sqrt{a - x} = \sqrt{a}$

**یا**

مندرجہ ذیل ہمزاد مساواتوں کو حل کریں: $x^2 + xy - y^2 = 1 \; ; \; 3x - 2y = 1$

# چیپٹر وائز سیلف ٹیسٹ 2 — باب نمبر: 3، 4

وقت: 20 منٹ — کل نمبر: 15

(حصہ معروضی)

1:1- $x^2$ اور $y^2$ کا تیسرا تناسب ہے۔

(A) $\frac{y^2}{x^2}$ (B) $x^2y^2$ (C) $\frac{y^4}{x^2}$ (D) $\frac{y^2}{x^4}$

2- اگر $a : b = x : y$ ہو تو ابدال نسبت ہے:

(A) $\frac{a}{x} = \frac{b}{y}$ (B) $\frac{a}{b} = \frac{x}{y}$ (C) $\frac{a+b}{b} = \frac{x+y}{y}$ (D) $\frac{a-b}{b} = \frac{x-y}{y}$

3- نسبت $a : b$ میں 'a' کہلاتا ہے۔

(A) تعلق (B) پہلی رقم (C) دوسری رقم (D) مماثلت

4- تناسب $15 : 5 :: x : 4$ میں $x$ معلوم کیجیے:

(A) $\frac{75}{4}$ (B) $\frac{4}{3}$ (C) $\frac{3}{4}$ (D) 12

5- تناسب $a : b :: c : d$ میں b اور c کہلاتے ہیں:

(A) وسطین (B) طرفین (C) چوتھا تناسب (D) تیسرا تناسب

6- نسبت $x : y$ میں y کہلاتا ہے۔

(A) تعلق (B) پہلی رقم (C) دوسری رقم (D) ان میں کوئی نہیں

7- تناسب $8 : P :: 4 : 7$ میں P کی قیمت ------- ہے

(A) 4 (B) 7 (C) 8 (D) 14

8- تناسب $5 : 3 :: x : 6$ میں $x$ معلوم کیجیے۔

(A) 15 (B) 10 (C) 9 (D) 18

9- $(x+3)^2 = x^2 + 6x + 9$ ایک ------- ہے۔

(A) یک درجی مساوات (B) مساوات (C) مماثلت (D) ان میں کوئی نہیں

10- $\frac{2x+1}{(x+1)(x-1)}$ ایک ------- ہے:

(A) غیر واجب کسر (B) مساوات (C) واجب کسر (D) غیر مساوات

11- کسر جس میں شمار کنندہ کا درجہ مخرج کے درجہ سے زیادہ یا برابر ہو ------- کہلاتی ہے۔

(A) واجب کسر (B) غیر واجب کسر (C) مساوات (D) مماثلت

12- $f(x) = \frac{N(x)}{D(x)}$ قسم کا ------- کہلاتا ہے جبکہ $D(x) \neq 0$ نیز $N(x)$ اور $D(x)$ کثیر رقمیاں ہیں:

(A) مماثلت (B) مساوات (C) کسر (D) غیر ناطق

13- $\frac{2x+1}{(x-1)(x+2)}$ ایک ------- ہے

(A) غیر واجب کسر (B) واجب کسر (C) مماثلت (D) مساوات

14- $\frac{2x^2}{x} = 2x$ ایک ------- ہے

(A) یک درجی مساوات (B) مساوات (C) مماثلت (D) غیر مساوات

15- مماثلت $(5x+4)^2 = 25x^2 + 40x + 16$، $x$ کی قیمت کے لیے درست ہے

(A) $x$ کی ایک قیمت کے لیے (B) $x$ کی دو قیمتوں کے لئے (C) $x$ کی تمام قیمتوں کے لیے (D) ان میں سے کوئی نہیں

| کل نمبر: 60 | ریاضی (حصہ اوّل - انشائیہ طرز) | وقت: 2 گھنٹہ 10 منٹ |
|---|---|---|

**-2 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) تناسب کی تعریف کیجیے۔ (ii) "تغیر راست" کی تعریف کیجیے۔ (iii) نسبت کی تعریف کیجیے۔ (iv) 8 , 7 , 6 کا چوتھا متناسب معلوم کیجیے۔

(v) مسئلہ ترکیب و تفصیل نسبت بیان کریں۔ (vi) 5, 8, 15 کا چوتھا متناسب معلوم کیجیے۔

(vii) مندرجہ ذیل میں مسلسل تناسب ہے دیے گئے متغیر کی قیمت معلوم کیجیے: $8 , x , 18$ (viii) تیسرا متناسب معلوم کیجیے: $a^3 , 3a^2$

(ix) اگر $A \propto \frac{1}{r^2}$ ہو اور $A = 2$ جبکہ $r = 3$ ہو تو $r$ معلوم کریں جب $A = 72$ ہو۔

**-3 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) اگر $y \propto \frac{1}{x}$ ہو اور $y = 4$ جبکہ $x = 3$ ہو تو $x$ معلوم کریں جب $y = 24$ ہو۔

(ii) اگر $V \propto R^3$ ہو اور $v = 5$ جبکہ $R = 3$ ہو تو $R$ معلوم کریں جب $v = 625$ ہو۔

(iii) اگر $3(4x - 5y) = 2x - 7y$ تو نسبت $x : y$ معلوم کیجیے۔ (iv) اگر 5 کلوگرام آموں کی قیمت 250 روپے ہو تو 8 کلوگرام کی قیمت معلوم کیجیے۔

(v) $x$ کی قیمت معلوم کیجیے۔ $3x - 2 : 4 :: 2x + 3 : 7$ (vi) $p$ کی قیمت معلوم کیجیے اگر نسبتیں $2p + 5 : 3p + 4$ اور $3 : 4$ برابر ہوں۔

(vii) جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{x - 5}{x^2 + 2x - 3}$ (viii) جزوی کسروں میں تحلیل کریں: $\frac{x - 11}{(x - 4)(x + 3)}$

(ix) جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{7x - 9}{(x + 1)(x - 3)}$

**-4 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) جزوی کسور کی تعریف کیجیے اور ایک مثال دیجیے۔ (ii) ناطق کسر کی تعریف کیجیے۔ (iii) غیر واجب کسر کی تعریف کیجیے۔

(iv) واجب کسر کیا ہوتی ہے؟ (v) کیا $(x + 3)^2 = x^2 + 6x + 9$ ایک مماثلت ہے؟ (vi) جزوی کسور میں تحلیل کیجیے: $\frac{x}{(x - 3)^2}$

(vii) $\frac{1}{x^2 - 1}$ کو جزوی کسور میں تحلیل کیجیے۔ (viii) $\frac{3}{(x + 1)(x - 1)}$ کی جزوی کسر معلوم کیجیے۔

(ix) $\frac{3x + 3}{(x - 1)(x + 2)}$ کو جزوی کسور میں تحلیل کیجیے۔

## (حصہ دوم)

**نوٹ:** کوئی سے تین سوالات حل کریں۔ لیکن سوال نمبر 9 لازمی ہے۔ (8 × 3 = 24)

-5 (الف) اگر $a : b :: c : d$ $(a, b, c, d \neq 0)$ تو ثابت کیجیے کہ $\frac{a}{b} = \sqrt{\frac{a^2 + c^2}{b^2 + d^2}}$

(ب) اگر $m \propto \frac{1}{n^3}$ اور $m = 2$ جبکہ $n = 4$ ہو تو $m$ معلوم کیجیے جب $n = 6$ اور $n$ معلوم کیجیے جب $m = 432$ ہو۔

-6 (الف) مسئلہ ترکیب و تفصیل نسبت استعمال کرتے ہوئے $\frac{x - 3y}{x + 3y} - \frac{x + 3z}{x - 3z}$ کی قیمت معلوم کیجیے اگر $x = \frac{3yz}{y - z}$

(ب) مندرجہ ذیل میں مسلسل تناسب ہے۔ متغیر کی قیمت معلوم کیجیے۔ $8 , x , 18$

-7 (الف) جزوی کسروں میں تحلیل کریں۔ $\frac{6x^3 + 5x^2 - 7}{3x^2 - 2x - 1}$ (ب) جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{x^2 + 7x + 11}{(x + 2)^2(x + 3)}$

-8 (الف) جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{1}{(x - 1)^2(x + 1)}$ (ب) جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{x^2}{(x + 1)(x^2 + 1)^2}$

-9 مسئلہ ترکیب و تفصیل نسبت استعمال کرتے ہوئے $\frac{\sqrt{x^2 + 2} + \sqrt{x^2 - 2}}{\sqrt{x^2 + 2} - \sqrt{x^2 - 2}} = 2$ کی قیمت معلوم کیجیے: **یا**

جزوی کسور میں تحلیل کریں: $\frac{x^5}{(x^2 + 1)^2}$

# چیپٹر وائز سیلف ٹیسٹ 3

باب نمبر: 6 ، 5

وقت: 20 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 15

1:1- $\{1, 2, 3\}$ کے پاور سیٹ کے ارکان کی تعداد ہوتی ہے۔

(A) 4 (B) 6 (C) 9 (D) 8

2- سیٹ کو بیان کرنے کے مختلف طریقوں کی تعداد ہوتی ہے:

(A) 1 (B) 3 (C) 2 (D) 4

3- اگر $A \subseteq B$ ہو تو $A - B$ برابر ہوتا ہے۔

(A) A (B) B (C) $\phi$ (D) $B - A$

4- سیٹ جس میں کوئی رکن نہ ہو کہلاتا ہے:

(A) تحتی سیٹ (B) خالی سیٹ (C) یکتا سیٹ (D) سپر سیٹ

5- اگر $R = \{(0,2), (2,3), (3,3), (3,4)\}$ ہو تو R ڈومین ہوتی ہے۔

(A) $\{2,3,4\}$ (B) $\{0,3,4\}$ (C) $\{0,2,3\}$ (D) $\{0,2,4\}$

6- خالی سیٹ کا پاور سیٹ ہوتا ہے۔

(A) $\phi$ (B) $\{a\}$ (C) $\{\phi, \{a\}\}$ (D) $\{\phi\}$

7- سیٹ $\{x \mid x \in W \wedge x \le 100\}$ کہلاتا ہے۔

(A) غیر متناہی سیٹ (B) تحتی سیٹ (C) خالی سیٹ (D) متناہی سیٹ

8- اگر سیٹ A میں ارکان کی تعداد 3 اور سیٹ B میں 4 ہو تو $A \times B$ میں ارکان کی تعداد ہوتی ہے:

(A) 3 (B) 4 (C) 7 (D) 12

9- کالمی نقشہ مجموعہ ہے متصل:

(A) مربعوں کا (B) مستطیلوں کا (C) دائروں کا (D) مثلثوں کا

10- حسابی اوسط ــــــــ تبدیل کرنے سے اثر انداز ہوتی ہے۔

(A) قیمت (B) نسبت (C) منبع / ماخذ (D) جگہ

11- تعددی تقسیم کی شکل میں مواد کہلاتا ہے:

(A) گروہی مواد (B) غیر گروہی مواد (C) کالمی نقشہ (D) کوئی نہیں

12- مجموعی تعددی کثیر الاضلاع میں تعددات کو ــــــــ کے مدمقابل نقشہ پر ظاہر کیا جاتا ہے:

(A) درمیانی نقطہ (B) بالائی جماعتی حدود (C) جماعتی حدود (D) زیریں جماعتی حدود

13- ایسا پیمانہ جو مواد کی درمیانی مد بتائے کہلاتا ہے:

(A) وسطانیہ (B) عادہ (C) حسابی اوسط (D) سعت

14- ایسا پیمانہ جو مواد کو چار حصوں میں تقسیم کرے کہلاتا ہے۔

(A) عشری حصہ (B) چہارمی حصہ (C) فیصدی حصہ (D) عادہ

15- کسی مواد میں سب سے زیادہ مرتبہ آنے والی مد کہلاتی ہے:

(A) عادہ (B) وسطانیہ (C) ہم آہنگ اوسط (D) حسابی اوسط

| وقت: 2 گھنٹہ 10 منٹ | ریاضی (حصہ اوّل - انشائیہ طرز) | کل نمبر: 60 |
|---|---|---|

-2 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے: (6 × 2 = 12)

(i) سیٹوں کے تقاطع کی تعریف کیجیے۔ (ii) تحتی سیٹ کی تعریف کیجیے۔ (iii) بائی جیکٹیو تفاعل کیا ہوتا ہے؟

(iv) سیٹ $\{a, b\}$ کے تمام تحتی سیٹ لکھیے۔ (v) اگر $L = \{a, b, c\}$ اور $M = \{d, e, f, g\}$ ہو تو مندرجہ ذیل کے دوثنائی روابط معلوم کریں: $L \times M$

(vi) a اور b معلوم کیجیے اگر $(a - 4, b - 2) = (2, 1)$ (vii) سیٹ X اور Y معلوم کیجیے اگر $X \times Y = \{(a,a), (b,a), (c,a), (d,a)\}$

(viii) اگر $X = \phi$ ، $T = O^+$ ہو تو $X \cap T$ معلوم کیجیے۔ (ix) اگر $A = N$ اور $B = W$ ہو تو $A - B$ معلوم کریں۔

-3 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے: (6 × 2 = 12)

(i) ڈی مارگن کے قوانین لکھیے۔ (ii) آن-ٹو تفاعل کی تعریف کیجیے۔

(iii) اگر $L = \{a, b, c\}$ اور $M = \{d, e, f, g\}$ ہو تو مندرجہ ذیل کے دوثنائی روابط معلوم کریں: $M \times M$

(iv) اگر $X = \phi$ ، $T = O^+$ ہو تو $X \cup T$ معلوم کیجیے۔ (v) اگر $X = \{1, 4, 7, 9\}$ اور $Y = \{2, 4, 5, 9\}$ تو $X \cap Y$ معلوم کیجیے۔

(vi) اگر $X = \phi$ ، $Y = Z^+$ ہو تو $X \cap Y$ معلوم کریں۔ (vii) اگر $A = N$ اور $B = W$ ہو تو $B - A$ معلوم کریں۔

(viii) اگر $X = \phi$ اور $Y = Z^+$ ہو تو $X \cup Y$ معلوم کریں۔ (ix) مندرجہ ذیل مواد کے لیے ہم آہنگ اوسط معلوم کیجیے۔

| X | 12 | 5 | 8 | 4 |
|---|---|---|---|---|

-4 کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے: (6 × 2 = 12)

(i) مدات 2, 4, 8 کے لیے بنیادی فارمولا کی مدد سے اقلیدسی اوسط معلوم کیجیے۔ (ii) وسطانیہ معلوم کیجیے: 82, 93, 86, 92, 79

(iii) دیے گئے مواد کا وسطانیہ معلوم کیجیے۔ 1.9, 2.3, 2.5, 2.7, 2.9, 3.1 (iv) گروہی مواد سے عادہ معلوم کرنے کا کلیہ لکھیں۔

(v) جماعتی نشان کی تعریف کیجیے۔ (vi) معیاری انحراف کی تعریف کیجیے۔ (vii) مجموعی تعدد کسے کہتے ہیں؟

(viii) سعت معلوم کیجیے۔ 12, 6, 7, 3, 15, 10, 18, 5

(ix) پانچ اساتذہ کی تنخواہیں (روپے میں) درج ہیں: 11500, 12400, 15000, 14500, 14800 سعت

## (حصہ دوم)

لوٹ: کوئی سے تین سوالات حل کریں۔ لیکن سوال نمبر 9 لازمی ہے۔ (8 × 3 = 24)

-5 (ا) اگر $U = \{1, 2, 3, 4, 5, 6, 7, 8, 9, 10\}$ ، $B = \{2, 3, 5, 7\}$ ، $A = \{1, 3, 5, 7, 9\}$ ہو تو ڈی مارگن قانون کی تصدیق کریں:

$$(A \cup B)' = A' \cap B'$$

(ب) اگر $L = \{x \mid x \in N \wedge x \leq 5\}$ ، $M = \{y \mid y \in P \wedge y < 10\}$ ہو تو مندرجہ ذیل کے لیے L سے M پر روابط بتائیں۔

$$R = \{(x, y) \mid y = x\}$$

-6 (ا) اگر $X = \{1,3,5,7 \ldots\ldots 19\}$ ، $Y = \{0,2,4,6,8 \ldots\ldots 20\}$ ، $Z = \{2,3,5,7,11,13,17,19,23\}$ ہو تو معلوم کریں

$$(X \cup Y) \cap (X \cup Z)$$

(ب) اگر $U = \{1, 2, 3 \ldots\ldots 20\}$ ، $X = \{1, 3, 7, 9, 15, 18, 20\}$ اور $Y = \{1, 3, 5, 7 \ldots\ldots 17\}$ تو ثابت کریں کہ:

$$Y - X = Y \cap X'$$

-7 (ا) معیاری انحراف S معلوم کریں: 9, 3, 8, 8, 9, 8, 9, 18

(ب) پانچ اساتذہ کی تنخواہیں (روپے میں) درج ذیل ہیں: 11500, 12400, 15000, 14500, 14800 سعت اور معیاری انحراف معلوم کریں۔

-8 (ا) معیاری انحراف 'S' معلوم کریں۔ 12, 6, 7, 3, 15, 10, 18, 5

(ب) سات طالبعلموں نے ریاضی میں جو نمبر لیے وہ درج ذیل ہیں۔ اس مواد کی مدد سے حسابی اوسط معلوم کیجیے۔

| طالبعلموں کی تعداد | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حاصل کردہ نمبر | 45 | 60 | 74 | 58 | 65 | 63 | 49 |

-9 اگر $U = \{1, 2, 3, 4 \ldots\ldots 10\}$ ، $A = \{1, 3, 5, 7, 9\}$ اور $B = \{1, 4, 7, 10\}$ ہو تو ثابت کریں: $(A \cup B)' = A' \cap B'$

یا 12, 6, 7, 3, 2 کیلئے معیاری انحراف معلوم کیجیے۔

# چیپٹر وائز سیلف ٹیسٹ 4 — باب نمبر: 7، 8، 9

وقت: 20 منٹ — (حصہ معروضی) — کل نمبر: 15

1:1- $20°$ برابر ہے۔

(A) $360'$ (B) $630'$ (C) $1200'$ (D) $3600'$

2- اگر $\tan\theta = \sqrt{3}$ ہو تو $\theta$ برابر ہوگا۔

(A) $90°$ (B) $45°$ (C) $60°$ (D) $30°$

3- $\sec^2\theta$ = ______

(A) $1-\sin^2\theta$ (B) $1+\tan^2\theta$ (C) $1+\cos^2\theta$ (D) $1-\tan^2\theta$

4- $\frac{2\pi}{3}$ ریڈین = ______

(A) $60°$ (B) $90°$ (C) $120°$ (D) $150°$

5- $\frac{3\pi}{4}$ radians = ______

(A) $115°$ (B) $135°$ (C) $150°$ (D) $30°$

6- $\frac{1}{2}\operatorname{cosec}45°$ = ______

(A) $\frac{1}{2\sqrt{2}}$ (B) $\frac{1}{\sqrt{2}}$ (C) $\sqrt{2}$ (D) $\frac{\sqrt{3}}{2}$

7- $\sec\theta\cot\theta$ = ______

(A) $\sin\theta$ (B) $\frac{1}{\cos\theta}$ (C) $\frac{1}{\sin\theta}$ (D) $\frac{\sin\theta}{\cos\theta}$

8- زاویہ $135°$ کو ریڈین میں لکھیں:

(A) $\frac{3\pi}{4}$ (B) $\frac{5\pi}{4}$ (C) $\frac{5\pi}{3}$ (D) $\frac{7\pi}{4}$

9- دو غیر ہم خط شعاعوں جن کا ایک سرا مشترک ہو، کا مجموعہ ______ کہلاتا ہے۔

(A) زاویہ (B) ڈگری (C) منٹ (D) ریڈین

10- ایک ہی دائرے کے رداس ہیں۔

(A) تمام برابر (B) تمام غیر برابر (C) قطر سے دوگنا (D) کسی بھی وتر سے آدھے

11- مکمل دائرے کو تقسیم کیا جاتا ہے:

(A) $90°$ (B) $180°$ (C) $270°$ (D) $360°$

12- دائرے کے کسی نقطہ سے مرکز کو ملانے والا ______ کہلاتا ہے۔

(A) محیط (B) قطر (C) رداسی قطعہ (D) احاطہ

13- مثلث کو ظاہر کرنے کے لیے علامت ہے:

(A) $\angle$ (B) $\Delta$ (C) $\perp$ (D) $\sim$

14- دائرے کے کسی نقطے کا اس کے مرکز تک کا فاصلہ کہلاتا ہے:

(A) قطر (B) وتر (C) رداس (D) قوس

15- دائرے کے مرکز سے گزرنے والا وتر کہلاتا ہے:

(A) قطر (B) رداس (C) محیط (D) خط قاطع

| وقت: 2 گھنٹہ 10 منٹ | ریاضی (حصہ اوّل - انشائیہ طرز) | کل نمبر: 60 |
|---|---|---|

**2۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) زاویہ کی تعریف کیجیے۔ (ii) زاویہ کی ریڈین میں تعریف کریں۔ (iii) زاویہ صعود کی تعریف کیجیے۔ (iv) $15^\circ$ کو ریڈین میں تبدیل کیجیے۔

(v) $\frac{\pi}{4}$ کو ڈگری میں تبدیل کیجیے۔ (vi) زاویوں کی پیمائش کا ساٹھ کے اساس کا نظام کیا ہے؟

(vii) ثابت کیجیے کہ $(1 - \sin^2\theta)(1 + \tan^2\theta) = 1$

(viii) ثابت کیجیے۔ $\cot\theta \sec\theta = \operatorname{cosec}\theta$

(ix) $\theta$ معلوم کیجیے جبکہ $\ell = 4.5\text{m}$ اور $r = 2.5\text{m}$

**3۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) کوٹرمینل زاویے کی تعریف کیجیے۔ (ii) ربع زاویے سے کیا مراد ہے؟

(iii) مماثلت کو ثابت کیجیے: $(1 - \sin\theta)(1 + \sin\theta) = \cos^2\theta$

(iv) $r$ معلوم کیجیے جبکہ $\ell = 4\text{cm}$ اور $\theta = \frac{1}{4}$ radian

(v) اگر $\Delta ABC$ میں $a = 17\text{cm}$، $b = 15\text{cm}$ اور $c = 8\text{cm}$ ہو تو $m\angle B$ معلوم کریں۔

(vi) $\Delta ABC$ میں $m\overline{BC}$ معلوم کریں جبکہ $m\overline{AB} = 5\text{cm}$، $m\overline{AC} = 4\text{cm}$ اور $m\angle A = 60^\circ$

(vii) نقطے کا ظل یا سایہ سے کیا مراد ہے؟

(viii) اگر $\Delta ABC$ میں $a = 17\text{cm}$، $b = 15\text{cm}$ اور $c = 8\text{cm}$ ہو تو $m\angle A$ معلوم کریں۔ (ix) ''قائمہ زاویہ'' کی تعریف کیجیے۔

**4۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** $(6 \times 2 = 12)$

(i) قطعہ دائرہ کی تعریف کیجیے۔ (ii) غیر ہم خط نقاط سے کیا مراد ہے؟ (iii) دائرے کی قوس کی تعریف کریں۔

(iv) ایک دائرے کے محیط کی تعریف کریں۔ (v) دائرے کے رداس کی تعریف کیجیے۔

(vi) اگر $r = 20\text{cm}$ اور $\pi = 3.1416$ ہو تو دائرہ کا محیط معلوم کیجیے۔

(vii) دائرے کے سیکٹر کی تعریف کیجیے۔ (viii) دائرے کے وتر سے کیا مراد ہے؟

(ix) ہم خط نقاط کی تعریف کریں۔

## (حصہ دوم)

**نوٹ:** کوئی سے تین سوالات حل کریں۔ لیکن سوال نمبر 9 لازمی ہے۔ $(8 \times 3 = 24)$

5۔ (ا) ثابت کریں: $(\tan\theta + \cot\theta)(\cos\theta + \sin\theta) = \sec\theta + \operatorname{cosec}\theta$

(ب) سورج کا زاویہ صعود معلوم کیجیے جبکہ ایک 6 فٹ لمبے آدمی کا سایہ 3.5 فٹ ہے۔

6۔ (ا) ثابت کریں: $\sqrt{\frac{\sec\theta + 1}{\sec\theta - 1}} = \frac{\sec\theta + 1}{\tan\theta}$

(ب) ثابت کریں: $(1 - \sin\theta)(1 + \sin\theta) = \cos^2\theta$

7۔ (ا) ثابت کریں: $(\cot\theta + \operatorname{cosec}\theta)(\tan\theta - \sin\theta) = \sec\theta - \cos\theta$

(ب) ایک مستطیل کا قاعدہ 25 فٹ اور بلندی 13 فٹ ہے۔ مستطیل کے وتر کا زاویہ صعود معلوم کیجیے جو وہ مستطیل کے قاعدے کے ساتھ بناتا ہے۔

8۔ (ا) اگر $\Delta ABC$ میں $m\overline{AB} = 10\text{cm}$، $m\overline{BC} = 21\text{cm}$، $m\overline{AC} = 17\text{cm}$ ہو تو ضلع $\overline{BC}$ پر ظل $\overline{AB}$ کی لمبائی معلوم کریں۔

(ب) اگر $\tan\theta = \frac{4}{3}$ اور $\sin\theta < 0$ ہو تو باقی تکونیاتی تفاعل کی $\theta$ پر قیمت معلوم کریں۔

9۔ ثابت کریں کہ دائرے کے مرکز سے کسی وتر (جو قطر نہ ہو) کی تنصیف کرنے والا قطعہ خط، وتر پر عمود ہوتا ہے۔ **یا**

ثابت کریں کہ اگر دائرے کے دو وتر متماثل ہوں تو مرکز سے مساوی الفاصلہ ہوں گے۔

# چیپٹر وائز سیلف ٹیسٹ 5 باب نمبر: 10 تا 13

وقت: 20 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 15

1:1- ایک دائرے کا صرف ایک ہی ------- ہوتا ہے۔
(A) خط قاطع (B) وتر (C) قطر (D) مرکز

2- ایک دائرے کے بیرونی نقطہ سے دو کھینچے گئے مماس لمبائی کے لحاظ سے ------- ہوتے ہیں:
(A) نصف (B) برابر (C) دوگنا (D) تین گنا

3- دائرے کے قطر کے سروں پر کھینچے گئے مماس آپس میں ------- ہوتے ہیں۔
(A) متوازی (B) غیر متوازی (C) ہم خط (D) عمود

4- ایک خط جس کے دائرے کے ساتھ دو نقاط مشترک ہوں کہتے ہیں۔
(A) دائرے کا sine (B) دائرے کا cosine (C) دائرے کا tangent (D) دائرے کا secant

5- ایک دائرے میں دو غیر متماثل مرکزی زاویوں کے سامنے والی قوسیں ------- ہوتی ہیں:
(A) متوازی (B) عمود (C) متماثل (D) غیر متماثل

6- دائرے کے نصف محیط کا مرکزی زاویہ ------- ہوتا ہے۔
(A) 90° (B) 180° (C) 270° (D) 360°

7- اگر ایک دائرے کا وتر مرکزی زاویہ 60° بناتا ہے۔ تب وتر اور رداس کی لمبائیاں آپس میں ------- ہوتی ہیں۔
(A) برابر (B) غیر برابر (C) متوازی (D) عمود

8- دو متماثل مرکزی زاویے جن دو وتروں سے بنتے ہیں وہ آپس میں ------- ہوں گے۔
(A) متماثل (B) غیر متماثل (C) متراکب (D) متوازی

9- نصف دائرے میں محصور زاویہ ہوتا ہے:
(A) $\frac{\pi}{2}$ (B) $\frac{\pi}{3}$ (C) $\frac{\pi}{4}$ (D) $\frac{\pi}{5}$

10- دائرے کو قطع کرتا خط کہلاتا ہے:
(A) مماس (B) وتر (C) خط قاطع (D) قطر

11- ایک دائرے کا حصہ جو ایک قوس اور دو رداسوں کے درمیان ہو کہلاتا ہے۔
(A) قطاع دائرہ یا سیکٹر (B) قطعہ (C) وتر (D) عمود

12- دو غیر متقاطع دائروں کے کتنے مشترک مماس کھینچے جا سکتے ہیں:
(A) 2 (B) 3 (C) 4 (D) 1

13- دائرے کے باہر نقطہ سے کتنے مماس کھینچے جا سکتے ہیں؟
(A) ایک (B) دو (C) تین (D) چار

14- دائرے کا محیط کہلاتا ہے۔
(A) وتر (B) قطعہ (C) سرحد (D) قطر

15- ایک منتظم مثمن کے بیرونی زاویوں کی مقدار ہوتی ہے:
(A) $\frac{\pi}{10}$ (B) $\frac{\pi}{6}$
(C) $\frac{\pi}{8}$ (D) $\frac{\pi}{4}$

| وقت: 2 گھنٹہ 10 منٹ | ریاضی (حصہ اوّل - انشائیہ طرز) | کل نمبر: 60 |
|---|---|---|

**2۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) جیومیٹری کی تعریف کیجئے۔
(ii) مرکزی زاویے کی تعریف کریں۔
(iii) محاصر دائرے کی تعریف کیجیے۔
(iv) ریگولر کثیر الاضلاع کی تعریف کریں۔
(v) محصور دائرے کی تعریف کیجیے۔
(vi) مثلث کے محصور مرکز کی تعریف کیجیے۔
(vii) عملی طور پر ایک قوس ABC کا مرکز معلوم کریں۔
(viii) دو مس کرتے ہوئے دائروں کے کتنے مشترک مماس کھینچے جاسکتے ہیں؟
(ix) اگر دائرے کا وتر مرکزی زاویہ 180° بنائے تو وتر کی لمبائی کتنی ہوگی؟

**3۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) کثیر الاضلاع کی تعریف کیجیے۔
(ii) جانبی دائرے کی تعریف کیجیے۔
(iii) سائیکلک چوکور کی تعریف کیجیے۔
(iv) دائرے کے قطر کی تعریف کیجیے۔
(v) کثیر الاضلاع کے راس کی تعریف کیجیے۔
(vi) مثلث بنائیں جسکے اضلاع کی لمبائیاں 3 سم، 4 سم، 5 سم ہوں۔
(vii) کسی لمبائی کی ایک قوس کو دو برابر حصوں میں تقسیم کریں۔
(viii) کسی دائرے کی دائروی چوکور کے متقابلہ زاویے کیا ہوتے ہیں؟
(ix) اگر کسی قوس کے دو وتروں $\overline{AB}$ اور $\overline{BC}$ کی لمبائیاں 3 سم اور 4 سم ہوں تو قوس کا مرکز معلوم کریں۔

**4۔ کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیے:** (6 × 2 = 12)

(i) راس کی تعریف کیجیے۔
(ii) مثلث کی تعریف کیجیے۔
(iii) احاطے کی تعریف کیجیے۔
(iv) محاصر زاویے کی تعریف کیجیے۔
(v) محصور کثیر الاضلاع کی تعریف کیجیے۔
(vi) کسی لمبائی کی ایک قوس کو چار برابر حصوں میں تقسیم کریں۔
(vii) دو غیر متقاطع دائروں کے کتنے مشترک مماس کھینچے جاسکتے ہیں؟
(viii) ایک منظم مخمس کے ضلع کی لمبائی 5 سم ہے، اُس کا احاطہ معلوم کیجیے۔
(ix) اگر کسی قوس کے دو وتروں $\overline{AB}$ اور $\overline{BC}$ کی لمبائیاں 3.5 سم اور 5 سم ہوں تو قوس کا مرکز معلوم کریں۔

## (حصہ دوم)

نوٹ: کوئی سے تین سوالات حل کریں۔ لیکن سوال نمبر 9 لازمی ہے۔ (8 × 3 = 24)

5۔ (ا) دائرہ کھینچیں جو دیے گئے زاویوں کے دونوں بازوؤں کو چھوتے ہوں: (i) 45° (ii) 60°

(ب) دو قطع کرتے ہوئے دائروں کے رداس 3 سم اور 4 سم ہیں ان کے دو مشترک مماس کھینچیے۔

6۔ (ا) 2.4 سم رداس والے دو مساوی دائرے کھینچیں۔ اگر ان کے مراکز کا درمیانی فاصلہ 6 سم ہو تو ان کے معکوس مماس کھینچیں۔

(ب) دو مس کرتے ہوئے دائروں کے رداس 2.5 سم اور 3.5 سم ہیں۔ ان کے دو مشترک مماس کھینچیں۔

7۔ (ا) مساوی الاضلاع مثلث ABC کا محاصر دائرہ بنائیں جب کہ اس کے ہر ضلع کی لمبائی 5 سم ہو۔

(ب) مساوی الاضلاع مثلث ABC کا محاصر دائرہ بنائیں جب کہ اس کے ہر ضلع کی لمبائی 4 سم ہو۔

8۔ (ا) ثابت کریں کہ دو متماثل دائروں یا ایک ہی دائرہ میں اگر دو قوسیں متماثل ہوں تو اُن کے وتر لمبائی میں برابر ہوتے ہیں۔

(ب) ثابت کریں کہ کسی دائرے میں قوس صغیرہ سے بننے والا مرکزی زاویہ مقدار میں اپنی متعلقہ کبیرہ کے محصور زاویے سے دوگنا ہوتا ہے۔

9۔ ثابت کریں کہ دو متماثل دائروں یا ایک دائرہ میں اگر دو مرکزی زاویے مقدار میں برابر ہوں تو ان زاویوں کو بنانے والے وتر لمبائی میں برابر ہوتے ہیں۔ **یا**

ثابت کریں کہ زاویے جو ایک ہی قطعہ دائرہ میں واقع ہوں، باہم برابر ہوتے ہیں۔

